


شمارہ (۲)

اپریل ۲۰۲۲ء رمضان ۱۴۴۳ھ

**ایڈیٹر**

## یاسر اسعد

**مجلس مشاورت**

حسان ابوالمکرم

جنید یوسف عبدالرقیب

احسن جمیل انصار احمد

محمد عمر صلاح الدین

# مشمولات مجلہ



عربی مضامین



انگریزی مضمون

افتتاحیہ

# أفلا یتدبرون القرآن؟

ہر کتاب اپنے الفاظ و معانی پر مشتمل ہوتی ہے، قاری اس کی قراءت سے اس وقت محظوظ ہوتا ہے جب وہ اس کے فہم سے آشنا ہوتا ہے اور درون کتاب کی زبان اور اس کی باتیں اس کی سمجھ میں آتی ہیں۔ گو کہ اثنائے مطالعہ ہر ہر لفظ اور ہر ہر فکر کا مکمل طور سے حاشیہ خیال میں آنا ضروری نہیں ہے، مگر ایسا بھی نہیں کہ کسی کتاب کی ورق گردانی فقط لفظا ہو، صاحب کتاب کے مقصود اور اس کے افکار و نظریات سے قاری کو خدا واسطے کا بیر ہو۔

ایک کتاب دوست جس کی دست رس سے کسی بھی زبان کی عظیم کتابیں دور نہیں رہ پاتیں، جن زبانوں سے وہ واقف نہیں ہوتا اس کے ادب کو بھی ترجمہ سے پڑھ کر آگہی حاصل کرتا ہے، مگر جب دنیا کی سب سے عظیم الشان کتاب کے پاس آتا ہے تو کتاب فہمی کے وہ سارے قواعد یکسر نظر انداز کرکے قرآن کی تلاوت لفظی پر اکتفا کرلیتا ہے، معانی و مفاہیم سے اسے کوئی سروکار نہیں ہوتا، اس میں تدبر نہیں کرتا، اسے شوق نہیں ہوتا ہے کہ تلاوت کے ساتھ اس کے مقاصد سے روبرو ہو، صاحب کتاب کے پیغام کو محسوس کرے، رہنمائیوں پر غور کرے، اوامر و نواہی کا خیال رکھے اور اسے اپنے لیے مشعل راہ بنائے۔

اپنے اندر غور و فکر کی یہ دعوت خود قرآن حکیم بارہا دیتا ہے، اپنے معانی کی جستجو کو خود اپنے نزول کا مقصد بتلاتا ہے کہ ﴿كِتَٰبٌ أَنزَلۡنَٰهُ إِلَيۡكَ مُبَٰرَكٞ لِّيَدَّبَّرُوٓاْ ءَايَٰتِهِۦ وَلِيَتَذَكَّرَ أُوْلُواْ ٱلۡأَلۡبَٰبِ﴾[ص: ۲۹] کہیں ﴿وَرَتِّلِ ٱلۡقُرۡءَانَ تَرۡتِيلًا﴾ [المزمل:۴] کا حکم دیتا ہے کہ تمہاری تلاوت ٹھہر ٹھہر کر اطمینان اور غور و فکر کے ساتھ ہونی چاہیے، تو کہیں اسلوب زجر و توبیخ کا اپنالیتا ہے اور کفار و منافقین کو مطعون کرتا ہے کہ وہ اس کتاب میں غور و فکر کیوں نہیں کرتے، ﴿أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ ٱلۡقُرۡءَانَ أَمۡ عَلَىٰ قُلُوبٍ أَقۡفَالُهَآ﴾[محمد:۲۴]﴿أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ ٱلۡقُرۡءَانَۚ وَلَوۡ كَانَ مِنۡ عِندِ غَيۡرِ ٱللَّهِ لَوَجَدُواْ

فِيهِ ٱخۡتِلَٰفٗا كَثِيرٗا﴾[النساء:۸۲]﴿أَفَلَمۡ يَدَّبَّرُواْ ٱلۡقَوۡلَ أَمۡ جَآءَهُم مَّا لَمۡ يَأۡتِ ءَابَآءَهُمُ ٱلۡأَوَّلِينَ﴾ [المؤمنون: ۶۸] نیز اس فکر و فہم کے بغیر تلاوت کو اہل کتاب کی صفات میں سے بتاتا ہے، ﴿وَمِنۡهُمۡ أُمِّيُّونَ لَا يَعۡلَمُونَ ٱلۡكِتَٰبَ إِلَّآ أَمَانِيَّ﴾ [البقرة:۷۸] مفسر ابن عاشور رحمۃ اللہ علیہ ﴿أَمَانِيَّ﴾ کی وضاحت میں ایک قول یہ بھی ذکر کرتے ہیں:

''وقد قيل الأماني القراءة، أي لا يعلمون الكتاب إلا كلمات يحفظونها ويدرسونها لا يفقهون منها معنى كما هو عادة الأمم الضالة إذ تقتصر على السرد دون الفهم'' (التحرير والتنوير: ۱/۵۷۵) مفسر مرحوم کی اس بات کا انطباق اس عصر کے قراء پر کتنا ہو رہا ہے یہ بتانے کی حاجت نہیں ہے۔

قرآن کی متعدد آیتوں میں مومنین صالحین پر تلاوت کے جو اثرات ذکر کیے گئے ہیں وہ بھی اس کے فہم و تدبر ہی کا ثمر ہیں، ﴿إِنَّمَا ٱلۡمُؤۡمِنُونَ ٱلَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ ٱللَّهُ وَجِلَتۡ قُلُوبُهُمۡ وَإِذَا تُلِيَتۡ عَلَيۡهِمۡ ءَايَٰتُهُۥ زَادَتۡهُمۡ إِيمَٰنٗا وَعَلَىٰ رَبِّهِمۡ يَتَوَكَّلُونَ﴾[الانفال:۲]﴿إِذَا تُتۡلَىٰ عَلَيۡهِمۡ ءَايَٰتُ ٱلرَّحۡمَٰنِ خَرُّواْ سُجَّدٗا وَبُكِيّٗا﴾[مریم:۵۸]﴿إِنَّ ٱلَّذِينَ أُوتُواْ ٱلۡعِلۡمَ مِن قَبۡلِهِۦٓ إِذَا يُتۡلَىٰ عَلَيۡهِمۡ يَخِرُّونَ لِلۡأَذۡقَانِ سُجَّدٗا﴾[الإسراء:۱۰۷] ﴿وَيَخِرُّونَ لِلۡأَذۡقَانِ يَبۡكُونَ وَيَزِيدُهُمۡ خُشُوعٗا﴾[الإسراء:۱۰۹] ﴿وَإِذَا سَمِعُواْ مَآ أُنزِلَ إِلَى ٱلرَّسُولِ تَرَىٰٓ أَعۡيُنَهُمۡ تَفِيضُ مِنَ ٱلدَّمۡعِ مِمَّا عَرَفُواْ مِنَ ٱلۡحَقِّ﴾[المائدۃ:۸۳] گویا مومن جب اس پیغام الٰہی سے واقف ہوتا ہے، اس کے اسرار و رموز کو سمجھتا ہے تو اس کا براہ راست اثر اس کے دل پر پڑتا ہے۔

احادیث رسول کے مطالعہ سے بھی جابجا قرآن میں تدبر و تفکر کی دعوت ملتی ہے، خود صاحب حدیث صلی اللہ علیہ وسلم کئی بار پوری رات نماز تہجد صرف ایک ہی آیت میں گزار دیتے تھے، حضرت عثمان غنی، حضرت ابن مسعود و حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم انہیں دس آیتیں پڑھاتے، پھر اس کے بعد اگلی دس آیتوں کی طرف اس وقت تک نہیں بڑھتے جب تک وہ پچھلی دس آیتوں پر عمل درآمد نہ کرلیتے، لہٰذا انہوں نے قرآن اور عمل ساتھ ساتھ سیکھا۔ (تفسیر قرطبی: ۱/۳۹) اسی سے مشابہہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ انہوں نے سورہ بقرہ ۱۲ ر برسوں میں حفظ کی اور اس کی خوشی میں اونٹ

قربان کیے۔ (تفسیر قرطبی:۱/۴۰) اس طویل مدت کی توجیہ بجز اس کے کیا ہوگی کہ یہ حفظ صرف الفاظ کا نہیں تھا بلکہ معنی ومفہوم کو شامل تھا، عمل کو محیط تھا جیسا کہ اس سے پیشتر روایت میں بیان ہوا ہے۔ دوسری طرف احادیث نبویہ میں خوارج کی جو صفات مذکور ہیں ان میں ہے کہ ''**يقرأون القرآن لا يجاوز تراقيهم**''(صحيح الجامع: ٨٠٦٣) جس کی تشریح امام زرکشی یوں کرتے ہیں کہ ''ذمهم بإحكام لفظه وترك التفهم لمعانيه'' (البرهان: ١/٤٥٥)

قرآن حکیم کو سمجھنا محض ایک شرعی تعلیم نہیں بلکہ شریعت کا مطلوب ومقصود ہے، چنانچہ اس کے فہم کی راہ کی ساری رکاوٹیں دور کرکے اللہ جل جلالہ نے واضح فرمادیا کہ ﴿وَلَقَدۡ يَسَّرۡنَا ٱلۡقُرۡءَانَ لِلذِّكۡرِ فَهَلۡ مِن مُّدَّكِرٍ﴾[القمر:۱۷] گویا اب بلا امتیاز ہر شخص سے مطالبہ ہے کہ وہ اس کی آیتوں میں غور وفکر کرے اور اس سے عبرت حاصل کرے، اسی کے پیش نظر علامہ امین شنقیطی رحمۃ اللہ علیہ نے ﴿أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ ٱلۡقُرۡءَانَ أَمۡ عَلَىٰ قُلُوبٍ أَقۡفَالُهَآ﴾ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ اس آیت میں خدائے تعالیٰ نے کفار ومنافقین کی سرزنش کی ہے جو قرآن میں غور وفکر نہیں کرتے، اور یہ بات معلوم ہے کہ اللہ پاک اسی عمل کا مکلف کرتا ہے جو بندے کی استطاعت سے باہر نہ ہو، پس جب قرآن میں تدبر وتفکر کی کفار ومنافقین کو قدرت حاصل ہے اور وہ اس کے ذمہ دار بھی ہیں تو وہ مسلمان جو عالم نہ ہو وہ بدرجہ اولیٰ ان سے زیادہ فہم وتدبر پر قادر ہوگا اگر اسے عربی زبان پر قدرت ہو، بنابریں وہ اللہ پاک کی سرزنش کا زیادہ مستحق ہوگا۔ (أضواء البيان:٧/٤٥٩-٤٦٠)

یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ شریعت میں محض تلاوت پر بھی بھاری اجر وثواب رکھا گیا ہے، اور اس کا انکار نہیں کیا جاسکتا، مگر ایک مسلمان کو یہ زیب نہیں دیتا کہ جس کتاب پر عمل کا وہ مکلف ہے اسے یونہی بلا فہم کے پڑھے، اس کے معانی ومطالب سے آگاہ نہ ہونا چاہے۔ یہی انسان اگر علم طب یا کسی اور علم کی خواہش رکھتا ہے تو اس فن کی بہترین کتابوں سے شغف رکھتا ہے، ہمہ وقت ان کا مطالعہ کرتا ہے، ساری تگ ودو اس کے سمجھنے پر لگا دیتا ہے تاکہ اس کے لحاظ سے وہ اس میدان میں آگے بڑھے، اس کے بالمقابل وہ کتاب جسے شفاء لما في الصدور اور موعظة للناس کا مقام حاصل ہے اس کے سمجھنے کی اس کے اندر کوئی خواہش نہیں ابھرتی، اور اس کے لیے وہ اپنی عقل کو کوئی زحمت نہیں دیتا۔ بلاشبہ یہ مقام افسوس ہے۔ غالبا یہی دیکھ کر امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا تھا کہ لوگوں کو قرآن میں تدبر اور اس پر عمل کرنے کا پابند کیا گیا تھا انھوں نے تلاوت

ہی کو عمل بنالیا۔ (مدارج السالکین: ۱/ ٤٥١)

اس لیے ہماری کوشش ہونی چاہیے کہ اس ماہ مبارک میں خصوصا اور دیگر ایام میں عموما قرآن حکیم کے الفاظ کی تلاوت کے ساتھ معانی سے بھی ہمارا رشتہ استوار ہو، اس کے لیے معاون امور اختیار کرنے چاہییں، نماز تہجد میں یا محض رات میں قرآن کی تلاوت بہت مفید ہوتی ہے، نیز قرآن کو ٹھہر ٹھہر کر پڑھنا، اثنائے تلاوت آیتوں کی تکرار کرنا، اولا مختصر سورتوں کو سمجھنے کی کوشش کرنا، تلاوت کے لیے ایسے مصحف کا انتخاب کرنا جس کی مختصر تفسیر حاشیے میں درج ہو، علاوہ ازیں تدبر قرآن اور اس کے طریقہ کار کے موضوع پر مختلف کتابوں کا مطالعہ یہ ساری چیزیں اس ضمن میں بہت فائدہ مند ہیں، بس توفیق الٰہی اہم ہے، وہ حاصل ہو جائے تو انسان کے نامۂ اعمال کی اصلاح میں کوئی رکاوٹ نہیں رہتی۔ ساتھ ہی قرآن کو سمجھ کر پڑھنے کے بعد اس کی تعلیمات پر عمل پیرا ہونا سب سے اہم ہے ورنہ یہ سارا عمل عبث قرار پائے گا اور حال یہ ہو گا کہ رب قارئ للقرآن والقرآن يلعنه۔

اس صبار فتار زمانے میں جہاں انسان کے رنگ ڈھنگ بدلے ہیں وہیں اس کی عبادت و تلاوت پر بھی عجلت کا اثر دکھتا ہے، اور ہر جگہ عموما کیفیت اور کمیت میں کمیت کو اہمیت حاصل ہو گئی ہے، اس کے نتیجہ میں ختم قرآن کو بھی فہم قرآن پر یک گونہ فوقیت مل رہی ہے، خصوصا رمضان مبارک میں اس کا خوب چرچا ہوتا ہے اور اسلاف کی مثالیں پیش کی جاتی ہیں کہ ان کے یہاں ختم قرآن میں کس قدر سرعت پائی جاتی تھی، حالانکہ یہاں یہ بھی ملحوظ رکھنا چاہیے کہ اگر کسی کے یہاں یومیہ ختم قرآن کا تذکرہ ملتا ہے تو دیگر ایام میں ہفتہ وار یہ یا ماہانہ ختم قرآن کا بھی تصور تھا اور ظاہر ہے کہ وہ ختم قرآن صرف الفاظ کا نہیں ہوتا تھا بلکہ فہم و تدبر کو بھی سمیٹے ہوئے تھا، گویا انہوں نے کبھی بھی قرآن مجید کے تدبر کو نظر انداز نہیں کیا۔

ترے ضمیر پر جب تک نہ ہو نزول کتاب
گرہ کشا ہے نہ رازی نہ صاحب کشاف

*********

# ماہِ رمضان کی آمد پر مبارکبادی پیش کرنے کا حکم

تحریر: فضیلۃ الشیخ عمر بن عبد اللہ المقبل حفظہ اللہ
(پروفیسر شعبۂ حدیث، جامعہ القصیم، سعودی عرب)

اردو ترجمہ: ابو فیصل ضیاء
(مرحلہ پی ایچ ڈی، شعبہ اسلامیات، جامعۃ الملک سعود، ریاض)

محترم قارئین! نیکیوں کے موسم بہار ماہ رمضان کی آمد پر پیشگی مبارکبادیوں اور تہنئتی پیغامات کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے، اس بابت شرعی نقطۂ نظر کیا ہے؟ کیا یہ مبارکبادی عادات کے قبیل سے یا عبادات کی قبیل سے ؟ زیر نظر مضمون میں اختصار کے ساتھ انہی باتوں کا تشفی بخش علمی جواب پیش کیا گیا ہے۔(مترجم)

ماہ رمضان کی آمد پر مبارکباد دینے کے تعلق سے یہ مختصر مضمون ہے، جس کے اندر میں نے اس موضوع کے تمام گوشوں کو جمع کرنے کی کوشش کی ہے، اور اس سلسلے میں درست (موقف) تلاش کرنے کا ارادہ کیا ہے۔

لیکن اس مسئلہ کا حکم بیان کرنے سے پہلے ہمیں مبارکبادی (تہنئت) کے موضوع سے متعلق بنیادی اصول کا جان لینا ضروری ہے۔

مبارکبادی کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ در اصل عادات کی قبیل سے ہے، جس میں اصل اباحت (جواز) ہے، یہاں تک کہ اس کی خصوصیت کی کوئی دلیل آجائے جو اس کو اباحت سے دوسرے حکم کی طرف منتقل کر دے۔

علامہ عبد الرحمن بن سعدی رحمہ اللہ اپنے منظوم قواعد میں کہتے ہیں:

والأصل في عاداتنا الإباحة
حتى يجيء صارف الإباحة
وليس مشروعا من الأمور
غير الذي في شرعنا مذكور[1]

یعنی ہماری عادات میں اصل اباحت (جواز) ہے یہاں تک کہ اباحت کو پھیرنے والا کوئی قرینہ آجائے، اورامور میں سے کچھ مشروع نہیں سوائے اس کے کہ جو ہماری شریعت میں مذکور ہے۔

پھر آپ رحمہ اللہ اس قاعدہ پر تبصرہ کرتے ہوئے کہتے ہیں: ”ان دونوں عظیم اصولوں کو شیخ الاسلام رحمہ اللہ نے اپنی کتابوں میں ذکر کیا ہے، اور فرمایا ہے کہ جس اصل پر امام احمد رحمہ اللہ کے مسلک کی اساس ہے وہ عادات میں اصل اباحت کا پایا جانا ہے، لہذا ان میں سے وہی چیز حرام ہوگی جس کی حرمت وارد ہوئی ہو۔۔۔۔عادات وہ ہیں جن کے لوگ عادی ہو چکے ہوں، خواہ ان کا تعلق ماکولات و مشروبات سے

(۱) المجموعة الكاملة لمؤلفات الشيخ عبد الرحمن السعدي، ۱/۱۴۳

ہو یا لباس، آمد و رفت اور دیگر عام سرگرمیوں سے ہو۔ پس ان میں سے وہی چیز حرام ہوگی جسے اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے حرام قرار دیا ہو، خواہ واضح نص کے ذریعہ ہو یا عموم میں داخل ہو، یا قیاس صحیح کے ذریعہ ہو، ورنہ تمام عادات حلال ہیں، اوراس کی حلت کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے: ﴿هُوَ ٱلَّذِي خَلَقَ لَكُم مَّا فِي ٱلْأَرْضِ جَمِيعًا﴾[البقرة: ۲۹] ترجمہ: ”وہ اللہ جس نے تمہارے لیے زمین کی تمام چیزوں کو پیدا کیا“ چناں چہ یہ (آیت کریمہ) اس بات پر دال ہے کہ اس (اللہ) نے ہمارے لیے زمین کی تمام چیزوں کو پیدا فرمایا ہے تاکہ ہم ہر ممکن طریقے سے ان سے فائدہ اٹھا سکیں۔[۱]

اور جب مبارکبادیاں عادات کے قبیل سے ہیں، تو ان میں سے انہی چیزوں کا انکار کیا جائے جن کی شریعت منکر ہو۔

یہی وجہ ہے کہ اسلام نے عربوں کے یہاں پائی جانے والی جملہ عادات کو درست قرار دیا، بلکہ ان میں سے بعض کے بارے میں ترغیب بھی دلائی، اوران میں سے بعض کو حرام ٹھہرایا، جیسے سجود تحیہ (سجدۂ تعظیمی)۔

## ماہ کریم کی آمد پر مبارکبادی پیش کرنے کا حکم:

امام ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی صحیح[۲] میں سلمان رضی اللہ عنہ سے بیان کرتے ہیں کہ: رسول ﷺ نے ہمیں شعبان کے آخری دن خطبہ دیا، اور فرمایا: ”اے لوگو، تم پر عظیم مہینہ سایہ فگن ہوا ہے، یہ بابرکت مہینہ ہے، ایسا مہینہ ہے جس میں ایک رات ایسی ہے جو ہزار ماہ سے بہتر ہے، اللہ تعالیٰ نے اس ماہ کے روزے کو فرض قرار دیا ہے ۔۔۔۔“ الحدیث۔

حافظ ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ”یہ حدیث ماہ رمضان میں ایک دوسرے کو مبارکباد دینے کے سلسلے میں اصل ہے۔“[۳]

البتہ زیر بحث مسئلہ میں اس حدیث سے استدلال کو میں نے اس لیے موخر کر دیا ہے کہ یہ ثابت نہیں ہے، بلکہ یہ ایک منکر حدیث ہے جیسا کہ امام ابو حاتم رازی نے فرمایا ہے۔[۴] اسی لیے امام ابن خزیمہ نے اپنی صحیح میں یہ باب باندھا ہے: (باب فضائل شهر رمضان، إن صح الخبر) (ماہ رمضان کے فضائل کا باب بشرطے کہ خبر صحیح ہو)[۵]

مگر اس حدیث کی سند میں (علی بن زید بن جدعان) ہیں، اور وہ ضعیف ہیں۔[۶]

اور جمہور فقہا اس بات کی طرف گئے ہیں کہ بے شک عید کی مبارکباد دینے میں کوئی حرج نہیں ہے، بلکہ ان میں سے بعض اس کی مشروعیت کے قائل ہیں۔ اوراس

(۱) امام شاطبی کی موافقات (۲/ ۲۱۲-۲۶۴) کا ملاحظہ فرمائیں، کیوں کہ اس میں عادات اور شریعت میں اس کے حکم سے متعلق تفصیلی تحقیقات موجود ہیں۔
(۲) صحیح ابن خزیمہ: ۱۹۱/۳۔
(۳) لطائف المعارف، ص۲۷۹، ط. دار ابن کثیر.
(۴) علل الحديث للرازي: ۲۴۹/۱.
(۵) صحيح ابن خزيمة: ۱۹۱/۳.
(۶) تقريب التهذيب، ترجمہ نمبر (۴۷۳۴).

مسئلہ میں امام احمد سے چار روایتیں ملتی ہیں، جیسا کہ ابن مفلح رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور کتاب "الآداب الشرعية" میں ذکر کیا ہے، ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ اس بارے میں جو یہ کہا گیا ہے کہ 'کوئی حرج نہیں' تو یہ ان کا سب سے مشہور ترین قول ہے۔[1]

نیز امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں: ایک شخص کا دوسرے شخص کو عید کے دن "تقبل الله منا ومنكم" یعنی اللہ ہم سے اور آپ سے (عبادات کو) قبول فرمائے" کہنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

اور حرب کہتے ہیں: امام احمد سے لوگوں کے اس قول "تقبل الله منا ومنكم" کہنے کے بارے میں پوچھا گیا ؟ تو انھوں نے کہا: کوئی حرج نہیں ہے، اور (یہ بھی پوچھا گیا کہ) کیا اسے اہل شام نے ابو امامہ اور واثلہ بن الاسقع سے بیان کیا ہے؟ تو انھوں نے فرمایا: ہاں، کہا گیا: کیا تم (یہ عید کا دن ہے) بھی کہنا ناپسند کرتے ہو؟ فرمایا: نہیں۔۔۔"[2]

لہٰذا کہا جائے گا کہ جب عید کے دن مبارکباد دینے کا یہ حکم ہے، تو ماہ رمضان کی آمد پر جو کہ نیکیوں کے عظیم مواسم میں سے ایک موسم، رحمتوں کے نزول، نیکیوں میں اضافے اور اللہ کے ساتھ تجارت کرنے کا وقت ہے تو بطور اولی (اس کی) مبارکبادی پیش کرنا جائز ہو گا، واللہ اعلم۔

## اس مسئلہ کے بارے میں بعض علما کی تحقیق:

مبارکبادی کے جواز کے سلسلے میں صحیحین میں ثابت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کے قصہ کو دلیل بنایا گیا ہے، جس میں اللہ کی طرف سے ان کی اور ان کے ساتھی کی توبہ قبول ہونے کی بشارت ہے، اور طلحہ رضی اللہ عنہ کا اسے پہنچانا ہے۔

امام ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ اس واقعہ کے فوائد کے ضمن میں فرماتے ہیں:

"اس حدیث میں اس بات کی دلیل ہے کہ اگر کسی کو کوئی دینی نعمت حاصل ہو تو اسے مبارکباد دینا مستحب ہے، اسی طرح اگر وہ شخص آئے تو اس کی جانب کھڑے ہو کر جانا، اس سے مصافحہ کرنا بھی مستحب ہے، نیز یہ عمل (مبارکبادی) دنیاوی نعمت کے حصول پر بھی جائز ہے۔ اور یہ کہنا زیادہ مناسب ہے کہ جو اللہ نے تمہیں دیا ہے اور جس کے ذریعہ اللہ نے تم پر احسان کیا ہے تمہیں مبارک ہو، یا اس جیسے کلمات۔ کیوں کہ اس میں نعمت کی نسبت وسپردگی اپنے رب کی طرف کرنا ہے اور اس شخص کو مبارک بادی پیش کر کے دعا دینا ہے جسے یہ (نعمت) حاصل ہوئی ہے۔[3]

اور بلاشبہ ماہ رمضان تک پہنچنا اور اسے پانا ایک دینی نعمت ہے، لہٰذا یہ زیادہ مستحق ومناسب ہے کہ مسلمان شخص کو اس تک پہنچنے پر مبارکباد دیا جائے، اور یہ کیسے نہ ہو، جب کہ سلف (صالحین) کے بارے میں منقول ہے کہ وہ چھ

---

(۱) الآداب الشرعية: ۳/۲۱۹.

(۲) المغني لابن قدامة: ۳/۲۹۴.

(۳) زاد المعاد: ۳/۵۸۵.

ماہ تک اللہ عزوجل سے رمضان تک پہنچنے کی دعا کرتے تھے، اور پھر چھ ماہ تک (اعمال کی) قبولیت کی دعا کرتے تھے، اور ہم دسیوں لوگوں کو دیکھتے ہیں اور ان میں سے بہت سے لوگوں کے بارے میں سنتے ہیں جو (اس) ماہ تک پہنچنے سے پہلے ہی وفات پا جاتے ہیں۔

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں: "کسی نعمت کے حاصل ہونے یا کسی تکلیف و مصیبت کے دور ہونے پر عام مبارکباد دینے کے لیے سجدۂ شکر اور تعزیت[۱] کے عمل کو دلیل بنایا گیا ہے، اسی طرح صحیح بخاری و مسلم میں موجود کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کی توبہ قبول ہونے (کی بشارت) کے واقعہ کو بھی دلیل بنایا گیا ہے۔[۲]

اور القلیوبي نے ابن حجر سے روایت کی ہے کہ اعیاد، مہینوں اور سالوں کی مبارکباد دینا مستحب ہے۔[۳]

نیز حافظ منذری کہتے ہیں کہ حافظ ابوالحسن مقدسی سے ابتدائے ماہ وسال کے موقع پر مبارکباد دینے کے بارے میں سوال کیا گیا تو انھوں نے فرمایا: لوگوں کا اس مسئلہ میں شروع سے اختلاف چلا آرہا ہے، تاہم میرے خیال میں یہ مباح وجائز عمل ہے، نہ یہ سنت ہے نہ بدعت۔[۴]

## مسئلہ کا خلاصہ:

اس مختصر عرض سے یہ ظاہر ہے کہ مہینہ کے داخل ہونے پر مبارکباد دینے کے معاملہ میں توسع وگنجائش ہے، نہ تو اس سے منع کیا جائے گا، اور نہ ہی اس کے چھوڑنے والے پر نکیر کی جائے گی، واللہ اعلم۔

میں نے شیخ علامہ محمد بن صالح العثیمین رحمۃ اللہ علیہ سے ماہ رمضان کے داخل ہونے پر مبارکباد دینے کے بارے میں سوال کیا تو انھوں نے فرمایا: "بہت اچھی بات ہے"۔ یہ بروز اتوار، بتاریخ ۸/۹/۱۴۱۶ھ کی بات ہے جس وقت میں اس مسئلہ کی تحقیق میں مصروف تھا۔ اللہ عزوجل سے دعا گو ہوں کہ مسئلہ ہذا میں مجھے صحیح کی توفیق ملے، پس اگر معاملہ اسی طرح ہے تو یہ خالص اللہ کی طرف سے ہے، اور اگر میں نے جو کہا ہے غلط ہے تو میں اس کا مستحق ہوں اور ذمہ دار ہوں، اور اللہ اور اس کے رسول اس سے بری وپاک ہیں، اور میں اللہ عظیم سے گناہوں کی مغفرت کا خواستگار ہوں۔

وصلى الله وسلم وبارك على نبينا محمد وآله وصحبه أجمعين.[۵]

******

(۱) اسی طرح موسوعہ فقہیہ جس سے میں نقل کیا ہے موجود ہے۔

(۲) الموسوعة الفقهية الكويتية، ۱۴/۹۹-۱۰۰، اور امام سیوطی کی وصول الأماني ملاحظہ فرمائیں، میں نے اس میں حافظ صاحب کا کلام تلاش کیا لیکن پا نہ سکا۔

(۳) حاشية القيلوبي: ۱/۳۱۹.

(۴) وصول الأماني: ۱/۸۳ (ضمن الحاوي للفتاوي)

(۵) مجلہ البیان، شمارہ: ۱۰۹، رمضان ۱۴۱۷ھ

# طہارت و نظافت: اسلامی تعلیمات اور ہمارا رویہ

یاسر اسعد اسعد اعظمی

(مرحلہ بی اے، شعبۂ عربی زبان وادب، جامعۃ الملک سعود، ریاض)

ہم جس دین کے ماننے والے ہیں اس کا ایک امتیاز یہ ہے کہ اس کی تعلیمات مسلمانوں کی زندگی کے کسی ایک گوشے سے متعلق نہیں ہیں، بلکہ سارے گوشوں کو محیط ہیں۔ اسی لیے کتب احادیث پر نظر ڈالنے سے بخوبی معلوم ہوگا کہ پیغمبر اسلام جناب محمد ﷺ کی ہدایات حیات انسانی کے ہر باب میں موجود ہیں، چنانچہ علماء نے مختلف عناوین (مثلا طہارت، معاملات وتجارت، نکاح، لباس، طعام وغیرہ) قائم کیے، اور ان کے تحت احادیث مبارکہ کو ذکر کیا ہے۔ انہیں جملہ تعلیمات میں طہارت ونظافت کو شریعت نے بہت اہمیت دی ہے، اس کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جاسکتا ہے کہ محدثین نے اکثر کتب احادیث کا آغاز طہارت کے باب سے ہی کیا ہے۔

ایک مسلمان کو نصیحت کی گئی ہے کہ اسے دن کے آغاز ہی سے صاف ستھرا رہنا ہے، چنانچہ بیدار ہونے کے معا بعد کسی برتن میں ہاتھ ڈالنے سے اسے منع کیا گیا ہے تا آنکہ وہ اپنے ہاتھوں کو تین مرتبہ دھونہ لے۔ ''إذا استيقظ أحدكم من نومه فلا يغمس يده في الإناء حتى يغسلها ثلاثا، فإنه لا يدري أين باتت يده'' (صحیح مسلم:۳۰۸۸) بلکہ ایک حدیث پاک کے بموجب بیداری کے بعد جب تک کوئی شخص دعا، وضو اور نماز کا اہتمام نہیں کرلیتا شیطان کے ذریعہ اس پر باندھا گیا اثر باقی رہتا ہے اور اس کی صبح کسل مندی کے ساتھ ہوتی ہے۔ (صحیح بخاری:۱۱۴۲، صحیح مسلم:۷۷۶)

اسلام صفائی ستھرائی کو محض ایک عمل کی حیثیت سے نہیں دیکھتا، بلکہ اسے جزو ایمان قرار دیتا ہے، چنانچہ نبی اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: ''الطهور شطر الإيمان'' (صحیح مسلم:۲۲۳)

محض یہی نہیں بلکہ اگر کوئی شخص راہ گیروں کو مشقت میں ڈالنے والی کسی شے کو راستے سے ہٹا دیتا ہے تو وہ عمل اس کے ایمان میں اضافے کا باعث بنتا ہے۔ (صحیح مسلم: ۳۵) بلکہ ایک حدیث کے اندر اسے صدقہ قرار دیا گیا ہے۔ ''وإماطة الأذى عن الطريق صدقة'' (صحیح الجامع:۴۲)

نیز نبی اکرم ﷺ نے دو قابل لعنت چیزوں سے پرہیز کرنے کو کہا ہے، لوگوں کے راستے میں یا سائے کی جگہ پر قضائے حاجت کرنا۔ (صحیح مسلم:۲۶۹)

مسجد قبا اسلام کی پہلی مسجد قرار دی جاتی ہے، اس کے مصلیان کی تعریف اللہ رب العزت نے قرآن مجید میں یوں فرمائی کہ ﴿لَا تَقُمْ فِيهِ أَبَدًا ۚ لَّمَسْجِدٌ أُسِّسَ عَلَى

ٱلتَّقْوَىٰ مِنْ أَوَّلِ يَوْمٍ أَحَقُّ أَن تَقُومَ فِيهِ ۚ فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا ۚ وَٱللَّهُ يُحِبُّ ٱلْمُطَّهِّرِينَ ﴾ (سورہ توبہ:۱۰۸)((اے نبی!) آپ اس (مسجد ضرار) میں کبھی کھڑے نہ ہوں، البتہ جس مسجد کی بنیاد روز اول سے تقویٰ پر رکھی گئی ہے وہ اس لائق ہے کہ اس میں آپ کھڑے ہوں، اس میں ایسے لوگ ہیں کہ وہ خوب پاک ہونے کو پسند کرتے ہیں، اور اللہ تعالیٰ خوب پاک ہونے والوں کو پسند کرتا ہے)۔ تفسیر طبری (۱۴/ ۴۸۳) اور دیگر کتب تفسیر میں آتا ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ان سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری صفائی ستھرائی کی تعریف فرمائی ہے، تم کیا کرتے ہو؟ انہوں نے کہا کہ ہم استنجاء میں پانی کا استعمال کرتے ہیں۔ گویا ان کا پاکیزہ ذوق طہارت اللہ کو بہت پسند آیا۔

درحقیقت اسلام نے نظافت پر جتنا ابھارا ہے اتنا کسی اور مذہب نے اس پر زور نہیں دیا ہے، واضح رہے کہ قلب وذہن کو صاف رکھنے کی بھی بے شمار ہدایات اس پر مستزاد ہیں۔

الغرض ہمارے مذہب کی جتنی تعلیمات صفائی ستھرائی سے متعلق ہیں ان کو یہاں سمیٹنا ممکن نہیں۔ وضو کرنا، جسم کے غیر ضروری بالوں کو ختم کرنا، ناخن تراشنا وغیرہ وغیرہ اس کی مثالیں ہیں۔

ایک طرف تو یہ شریعت مطہرہ کی ترغیبات وتاکیدات ہیں، تو دوسری طرف ہم مسلمانوں کا طرز عمل اس کے سراسر خلاف اور افسوس ناک ہے۔ ہمارے علاقے، محلے، گلیاں، سڑکیں اور دیگر مقامات میں صفائی کا کوئی اہتمام نہیں رہتا، قدم قدم پر گندگیوں کا انبار ہوتا ہے، حتی کہ اگر دو خاندانوں یا پڑوسیوں میں چشمک ہے تو دونوں ایک دوسرے کی گلی میں یا دروازے پر گندگی پھینکنا ضروری سمجھتے ہیں، اس سے جہاں ایک طرف ماحول کی صفائی ختم ہوتی ہے وہیں دلوں کے جراثیم بھی پنپتے ہیں اور آدمی شریعت کی نگاہ میں مجرم قرار پاتا ہے۔ بلکہ اگر یوں کہا جائے کہ گندگی مسلم علاقوں کی شناخت ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ ایک شہر میں مسلمانوں اور غیر مسلموں کے محلوں کی تعیین اس روشنی میں آپ بخوبی کرسکتے ہیں۔

شریعت کی ان تعلیمات کو اگر ہم ہمہ وقت سامنے رکھیں تو بہت سارے فوائد سے محظوظ ہوں گے، نظافت وطہارت ہمارا امتیاز ہوگا، مسلم قوم کو صفائی پسند ہونے کی حیثیت سے جانا جائے گا، ہمارے گھر بار اور محلے صاف ستھرے ہوں گے تو امراض میں کمی آئے گی، اور علاج کے اضافی اخراجات بھی ہماری جیب بوجھل نہیں کریں گے۔

******



# خطباء اور واعظین حضرات کے لیے ایک قیمتی تحفہ

محمد عمر صلاح الدین

معهد اللغويات العربية، جامعة الملك سعود، رياض

"الصيام في الإسلام في ضوء الكتاب والسنة" کا مختصر تعارف ماہ رمضان المبارک کی مناسبت سے ماہنامہ "ارتکاز" کے قارئین بالخصوص دعاۃ و مبلغین اور خطباء و واعظین حضرات کے پیش خدمت ہے۔ شاید کہ اس کتاب کے مشمولات و مندرجات اور اس کے خصائص وامتیازات سے واقفیت کے بعد استفادے کا رجحان پیدا ہو۔

اس سے قبل یہ امر واضح رہے کہ مذکورہ کتاب کے مؤلف ریاض، سعودی عرب کے رہنے والے نیز مختلف دینی وتربیتی کتابوں کے مصنف شیخ سعید بن علی بن وہف القحطانی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۴۴۰ھ) ہیں جن کی بعض کتابوں کے اردو ترجمے بھی شائع ہو چکے ہیں، آپ کی جملہ تصنیفات میں سب سے زیادہ عوام وخواص میں مقبول ترین اور شہرت یافتہ کتاب "حصن المسلم" ہے، بلکہ یہ کہا جائے تو بجا ہوگا کہ اس کتاب نے شہرت و پذیرائی کے سلسلے میں اپنے مؤلف کو بھی پیچھے چھوڑ دیا ہے جو یقینا "ما كان لله بقي" (جو بھی عمل خالصتا رب تعالیٰ کے لیے ہو تا وہ لوگوں کے مابین زندہ وجاوید بن جاتا ہے) کی عمدہ تصویر ہے۔ فجزاه الله خيرا وغفر له وأدخله الفردوس الأعلى وأغدق عليه شآبيب رحمته ورضوانه.

بہر حال آں رحمہ اللہ کی ۸۰۰/ سو صفحات پر مشتمل یہ ضخیم کتاب "الصيام في الإسلام" اپنے باب میں ایک بہترین اور جامع کتاب ہے جو متعدد خوبیوں اور نوع بنوع خصوصیات کی بنا پر اپنی تشہیر، نام آوری اور منظر عام پر آنے کا سبب بنی۔ چنانچہ میں خود اپنے ذاتی استفادے کی روشنی میں کتاب ہذا کے چند اجمالی امتیازات و محاسن کو درج ذیل نکات کی روشنی میں ہدیۂ قارئین کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

- مذکورہ کتاب مختلف موضوعات کے تحت تیس مباحث میں منقسم ہے جن میں روزے کا لغوی و شرعی مفہوم، اس کے فضائل وخصائص، فوائد ومنافع، اس کی حکمتیں اور مصلحتیں، شروط وارکان، روزے کی دیگر نفلی صورتیں، اس کے انواع واقسام، آداب واحکام، قضاء صیام، صلاۃ التراویح، حرام ومکروہ روزے، لیلۃ القدر،

اعتکاف اور قرآن مجید کے فضائل وخصائص نیز زکاۃ الفطر اور عید الفطر کے آداب واحکام جیسے اہم موضوعات نہ صرف اس ضخیم کتاب کا حصہ ہیں بلکہ ان سب کے جملہ احکامات قدرے تفصیل سے کتاب وسنت کی روشنی میں اس طرح بیان کیے گئے ہیں کہ ان مذکورہ ابواب سے متعلق ایک مقرر وخطیب کو دوسری کسی کتاب کی طرف رجوع کرنے کی شاید ہی حاجت محسوس ہو۔

○ پر تکلف جملوں سے حتی الامکان اجتناب نیز سہل، سلیس، سادہ زبان اور لطیف عبارتوں کا استعمال کیا گیا ہے تاکہ عربی زبان سے ادنی شد بد اور واقفیت رکھنے والا شخص بھی بآسانی استفادہ کر سکے۔

○ مشکل الفاظ حدیث کے معانی ومفاہیم کی تشریح وتوضیح پیش کی گئی ہے۔

○ ضعیف روایات، من گھڑت قصے اور کہانیوں سے پاک وصاف، نیز صحیح احادیث نبویہ وآثار سلف صالحین سے استدلال کے ساتھ ساتھ محدث العصر شیخ محمد ناصر الدین البانی رحمہ اللہ کی تخریجات وتحقیقات سے غیر معمولی حد تک کتاب کو زینت بخشی گئی ہے۔

○ بیشتر مقامات پر سماحۃ الشیخ عبد اللہ بن عبد العزیز ابن باز رحمہ اللہ کے اقوال وافادات اور آپ کے بیش قیمت امالی وتقریرات اور فوائد علمیہ سے کتاب کو آراستہ کیا گیا ہے۔

○ مختلف فیہ مسائل میں مستند ترین علماء کرام کے اقوال وتصریحات کی روشنی میں راجح قول کو ذکر کیا گیا ہے۔

○ ہر بات باحوالہ پیش کرنے کے ساتھ قرآنی آیات، احادیث وآثار، اشعار اور کتاب کی مختلف جگہوں پر حواشی میں درج فقہی احکام ومسائل کی فہرست سازی کا عمدہ اہتمام کیا گیا ہے۔

**نوٹ:** مذکورہ کتاب انٹرنیٹ کی مختلف ویب سائٹوں پر موجود ہے جہاں سے بآسانی ڈاؤنلوڈ کر کے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔

اللہ تعالی اس کتاب کو نفع بخش بنائے اور مولف جلیل شیخ سعید القحطانی رحمہ اللہ کی تمام تر دعوتی و تصنیفی خدمات کو ان کے لیے ذخیرۂ آخرت بنائے۔ آمین۔



# نماذج أدبية من أحاديث نبوية

عزير أحمد بن نور الهدى

الطالب بكلية الحديث بمرحلة البكالوريوس في الجامعة الإسلامية بالمدينة المنورة

الحمد لله الذي خلقنا الإنسان، وعلمنا البيان، وميزنا به عن سائر الحيوان، وأفضل الصلاة والسلام على أفضل البشر نبينا محمد وعلى آله وصحبه ومن والاه، أما بعد:

إذا قيل من هو أفصح العرب وأبلغهم على الإطلاق فلا يختلف اثنان أنه رجل ما طلعت الشمس على أفضل منه ولن تطلع، نبينا محمد صلى الله عليه وسلم، لماذا؟ لأنه نبي، والنبي ليس كغيره يرزقه الله طلاقة اللسان وعذوبة البيان، ليجعل منطقه على دعوته خير معوان، ولأجل ذلك لما كان موسى عليه السلام اصطفاه الله نبيا طلب من ربه أن يحل عقدة لسانه، ليفهم قومه رسالته. فـ﴿قَالَ رَبِّ ٱشْرَحْ لِي صَدْرِي ﴿٢٥﴾ وَيَسِّرْ لِيٓ أَمْرِي ﴿٢٦﴾ وَٱحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي ﴿٢٧﴾ يَفْقَهُواْ قَوْلِي ﴿٢٨﴾﴾ [طه]

ولماذا كان رسولنا أبلغ العرب، لأنه أعطي جوامع الكلم، فمن هو نبي وحظي بجوامع الكلم، هل يكون كلامه كلاما عاديا؟ لا، أبدا، بل يحتوي على غرر بهية ودرر سنية، تجدونه أصفى من الدمع، وأبرد من الثلج، وأحلى من العسل، وأنفذ من السنان، وأمضى من السيف. تعالوا نتأمل فيما قاله الأديب الكبير مصطفى صادق الرافعي رحمه الله، يصف السمو الروحي والجمال الفني في البلاغة النبوية، يقول:

’’هذا، وقد كنت أقرؤه وأنا أتمثله مرسلا بتلك الفصاحة العالية من فم النبي صلى الله عليه وسلم حيث يمر إعجاز الوحي أول ما يخرج به الصوت البشري إلى العالم، فلا أرى ثم إلا أن شيئا إلهيا عظيما متصلا بروح الكون كله اتصال بعض السر ببعض السر، يتكلم بكلام إنساني هو هذا الحديث الذي يجيء في كلمات قوية رائعة، فنها في بلاغتها كالشباب الدائم.

كنت أتأمله قطعا من البيان، فأراه ينقلني إلى مثل الحالة التي أتأمل فيها روضة تتنفس على القلب، أو منظرا يهز جماله النفس، أو عاطفة تزيد بها الحياة في الدم، على هدوء وروح وإحساس ولذة؛ ثم يزيد على ذلك أنه يصلح من الجهات الإنسانية في نفسي، ثم يرزق الله منه رزق النور فإذا أنا في ذوق البيان كأنما أرى المتكلم صلى الله عليه وسلم وراء كلامه.

وأعجب من ذلك أني كثيرا ما أقف عند الحديث الدقيق أتعرف أسراره، فإذا هو يشرح لي ويهديني بهديه؛ ثم أحسه كأنما يقول لي ما يقول المعلم لتلميذه: أفهمت؟

ثم يقول هكذا يجب تأمل الجمال الفني في كلام النبي صلى الله عليه وسلم فهو كلام كلما زدته فكرا زادك معنى، وتفسيره

قريب، قريب كالروح في جسمها البشري،
ولكنه بعيد بعيد كالروح في سرها الإلهي،
فهو معك على قدر ما أنت معه، إن
وقفت على حد وقف، وإن مددت مد،
وما أديت به تأدى.'' (وحي القلم :۳/ ٦-٧)

فلاشك أن كلامه عليه السلام لا يدانيه كلام في جودة اللفظ وحسن التركيب وتعمق المعني وقوة التأثير يتذوق فيه الأديب المذاق الأصلي للعروبة.

أسألكم هل وجدتم أديبا وإن كان أبلغ من سحبان وائل، وأنطق من قس بن ساعدة أنه سرد تاريخ أمة في جملتين؟ أكيد أنكم ما وجدتم ولن تجدوا لأنه ما كان ولا يكون على وجه الأرض من يستطيع ذلك غير نبينا عليه السلام (فداه أبي وأمي) فإنه حكى تاريخ أمة الاسلام في جملتين، فقال: ''**بدأ الإسلام غريبا وسيعود كما بدأ**''(رواه مسلم) رأيتم كيف صب البحر في كوز وهل يقدر عليه غيره؟ فهذه الغربة هى منطلق هذه الأمة ومعادها.

ولله دره عندما قال:''**ويحك يا أنجشة، ارفق بالقوارير**''(رواه أحمد) فما ألطف هذا التعبير وما أصدق هذا التشبيه، وما أروع هذا المعنى فلم يحاك الشعراء فصورهن كالظباء والمها والبقر، كقول البحتري: أصابت قلبه حدق الظباء

(ديوان البحتري: ٢٦/١)

وكقول عمر بن أبي ربيعة:

بيضا حسانا خرائد قطفا
يمشين هونا كمشية البقر

(ديوان عمر بن أبي ربيعة: ٢٠٧/١)

بل ابتكر تصويرا رائعا بديعا لم يسبق إليه، فشبه المرأة بالقوارير، وهي أشبه بها حقيقة ومعنى، أما المعنى فإنها لطيفة الطبع، يروعها لفظ شديد ويهزها صوت رفيع، وأما الحقيقة فإنها ضعيفة البنية لا يتحمل جسدها الناعم الأتعاب، ولا يتقوى على تجشم المشاق. فهي حقا كالقوارير تكسرها إصابة طفيفة، وتجرحها آلام خفيفة.

ولله دره عندما قال: ''**سبعة يظلهم الله في ظله يوم لا ظل إلا ظله،** «وفيه» **ورجل قلبه معلق في المساجد**'' (رواه البخاري)

فما أروع هذا التصوير، وما أعمق معناه، كأنه لؤلؤ مكنون، بإمعان النظر وكشف كنانه يتألق حسنه وتلألأ غرته، كأنه أفرغ في قالب الجمال. ولكم أن تسألوا أين الحسن في هذا الكلام؟ نقول: الحسن في قوله ''**وقلبه معلق في المساجد**''

فشبه القلب بالشيء المعلق في الاضطراب ودوام التحرك وعدم الاستقرار، فكما أن الشيء المعلق لا يجد القرار والراحة تراه دائما يتحرك يضطرب، فكذلك القلب المعلق في المساجد لا يجد القرار والراحة إلا فيها.

فمن يحب أن يتمكن من اللغة والأدب فعليه أن يقرأ الأحاديث النبوية، فإنها موسوعة الحياة من كل جانب، فيها ثروة لغوية وكنوز أدبية وقواعد نحوية وأمثال رائعة قوية يجد فيها القارئ لذة لا تنقطع ومتعة تتجدد لا تنفد كأنها روضة غناء.

